ہے کہ اس فرض کے حدودِ عمل کیا ہیں؟ اسلحہ و آلاتِ جنگ کی فروخت کا ایک طریقہ تو یہ ہے کہ ایک
سلطنت خاص طور پر ایک محارب فریق سے معاملہ کرے، اور دوسرا طریقہ یہ ہے کہ وہ اپنے ذخائرِ حرب کا
عام نیلام کرے جسمیں دوسرے خریداروں کی طرح محاربین کے ایجنٹ بھی ہوں، پہلا طریقہ تو بالاتفاق
ممنوع ہے، لیکن دوسرے طریقہ کے ممنوع ہونے میں اختلاف ہے اور ایسی نظائر موجود ہیں کہ بڑی
بڑی سلطنتوں نے اسکو جائز رکھا ہے، چنانچہ ۱۸۷۰ء کی جنگِ جرمنی و فرانس کے زمانہ میں حکومت
امریکہ نے اپنے ذخائرِ حرب کا نیلام کیا اور اس میں سے حکومتِ فرانس کے ایجنٹوں نے ایک بہت
بڑی مقدار خرید کر فرانس بھیجدی جو جنگ میں کام آئی، اس پر جب اعتراض اٹھا تو امریکہ کی مجلس الشیوخ
نے تحقیقات کے لئے ایک کمیٹی مقرر کی، اور اس کمیٹی نے یہ رپورٹ کی کہ "اگر خود حکومت فرانس
کا پلس بھی خریداروں میں موجود ہوتا تو اس کے ہاتھ سامان بیچنا ناجائز نہ ہوتا، کیونکہ نیلام، عام تھا
اور محاربین کے درمیان کوئی امتیاز نہ تھا، اس فیصلہ سے جائز اور ناجائز میں بہت ہی کم فرق رہجاتا
ہے، اور وہ فائدہ باقی نہیں رہتا جس کے لئے غیر جانبداروں پر یہ فرض عاید
کیا گیا ہے،

اس فرض کا دوسرا حصہ جو روپیہ کی امداد سے متعلق ہے، اسکی بھی دو صورتیں ہیں، ایک یہ
سلطنت خود کسی محارب فریق کو قرضہ یا عطیہ دے، دوسری صورت یہ ہے کہ غیر جانبدار سلطنت
کی رعایا اسکو امداد دے، پہلی صورت بالاتفاق ممنوع ہے، مگر دوسری صورت میں اختلاف ہے،
اور عام تعامل یہی ہے کہ غیر جانبدار سلطنتوں کے صرافہ سے محاربین نہایت آزادی کے ساتھ روپیہ
حاصل کرتے ہیں، ۱۸۹۴ء کی جنگِ چین و جاپان، ۱۹۰۴ء کی جنگِ روس و جاپان، ۱۹۱۱ء کی جنگِ
اٹلی و ترکی اور ۱۹۱۲ء کی جنگِ بلقان میں فریقین نے غیر جانبدار سلطنتوں کی رعایا سے نہایت
آزادی کے ساتھ قرضوں اور عطیوں کی صورت میں امداد حاصل کی، ۱۸۲۳ء میں حکومتِ انگلستان
نے ماہرینِ قانون بین الاقوام سے یہ سوال کیا تھا کہ آیا ایک غیر جانبدار سلطنت کے فرائض میں
یہ بھی داخل ہے کہ وہ اپنی رعایا کو محاربین کی مالی اعانت سے باز رکھے؟ اس کے جواب میں
لارڈ لینڈ ہرسٹ (Lyndhurst) نے لکھا کہ "مصنفین کا اجماع اس پر ہے کہ

(۱) Wharton, International Law of the United States P 391

یہ فعل غیر جانبداری کے نواقض میں سے نہیں ہے[1]" اس طرح بین الملی قانون نے قوم اور حکومت میں امتیاز پیدا کرکے حکومت کو تو غیر جانبداری کے احترام کا مکلف قرار دیا ہے مگر قوم کو پوری آزادی دی ہے کہ محاربین میں سے کسی ایک یا دونوں کے ساتھ جنگ میں تعاون کرے، ظاہر ہے کہ اس صورت سے یہ فرض بالکل بے معنی ہو جاتا ہے، کیونکہ ایک سلطنت کے مالی واقتصادی وسائل جب محاربین کی خدمت کے لئے وقف ہوں تو غیر جانب داری کا عدم و وجود برابر ہے،

(۳) محاربین کی فوجوں کو اپنے علاقہ سے نہ گذرنے دینا،

یہ فرض بہت بعد کی پیداوار ہے، سلطنتوں کا عمل اور مصنفین کی آراء دونوں کا میلان انیسویں صدی تک اس جانب رہا ہے کہ محاربین کو راستہ دینا جائز ہے، سترھویں صدی کا مصنف گروٹیوس لکھتا ہے کہ "محاربین کو غیر جانبدار علاقہ سے فوج گذارنے کا حق پہونچتا ہے، اور اگر یہ حق دینے سے بلا کسی معقول وجہ کے انکار کیا جائے تو اسے بجبر بھی حاصل کیا جا سکتا ہے" اٹھارہویں صدی کا مصنف واٹل لکھتا ہے کہ "محارب اپنے غیر جانبدار ہمسایہ سے اپنی فوجوں کے لئے راستہ مانگ سکتا ہے، لیکن شدید ضرورت کے بغیر اسکو جبراً حاصل نہیں کر سکتا[2]" وہیٹن (WHEATON) جس کی کتاب "بین الملی قانون" ۱۸۳۶ء میں شایع ہوئی ہے، اس حق کو تسلیم کرتا ہے، مگر غیر جانبدار سلطنت کی مرضی کے خلاف اسے حاصل کرنے کو جائز نہیں رکھتا[3]، میننگ (Manning) جس کی کتاب "قانون اقوام" ۱۸۳۹ء میں شایع ہوئی ہے اس قسم اجازت دینے کو غیر جانبداری کے نواقض میں شمار نہیں کرتا، بشرطیکہ دونوں فریقوں کو یکساں اجازت دیجائے، البتہ ہال (Hall) جو ۱۸۸۰ء کا مصنف ہے اسکو ناجائز قرار دیتا ہے، اور اس کے قریب العہد مصنفین بھی اس کے عدم جواز کے قائل ہیں، یہی حال سلطنتوں کے تعامل کا ہے، ۱۸۱۵ء میں آسٹریا نے جنوب مشرق فرانس پر

---

[1] Halleck, International Law P. 110, 195-197

[2] Internation law P. 437 [3] Lawrence, P. 525

[4] Law of Nation, ch. 11

حملہ کرنے کے لئے سوئزرلینڈ کے علاقہ سے زبردستی راستہ حاصل کیا، ۱۸۴۸ء میں میکسیکو کی فوجوں نے امریکہ کے علاقہ میں گھس کر اپنے دشمنوں سے جنگ کی، اسی سال جنگِ ترکی و روس میں حکومت روس نے حکومت رومانیا سے سمجھوتہ کیا کہ وہ روسی فوجوں کو یورپین ٹرکی پر حملہ کرنے کے لئے رومانوی علاقہ سے گذرنے کی اجازت دیدے، چنانچہ دورانِ جنگ میں تقریباً پانچ لاکھ روسی فوج رومانوی علاقہ سے گذری اور اس نے رومانیہ کی ریلوے، اور خطوطِ مواصلات کو آزادی کے ساتھ استعمال کیا، سب سے بڑی روشن مثال ہمارے موجودہ عہد کی ہے، ۱۹۱۴ء کی جنگ عظیم میں جرمنی نے بلجیم سے زبردستی راستہ حاصل کیا، اور حکومتِ بلجیم کی مزاحمت کے باوجود جرمن فوجیں بلجکی علاقہ سے گذریں، اگرچہ اس آخری فعل کو غیر جانبداری کے حقوق پر صریح اعتداء سے تعبیر کیا جاتا ہے، لیکن واقعات کی رفتار بتا رہی ہے کہ آیندہ جنگ میں جب کبھی طاقتور سلطنتوں کے سامنے موت و حیات کا نازک مسئلہ پیش ہوگا تو وہ کمزور ہمسایہ سلطنتوں کو راستہ دینے پر ضرور مجبور کریں گی، اس لئے یہ قیاس غلط نہیں ہے کہ بین الملکی قانون اب پھر اس نظریہ کی طرف رجوع کرنے والا ہے، جو ہال سے پہلے کے مصنفین پیش کرتے رہے ہیں،

(۴) محاربین کو اپنے حدود میں جنگی مہمیں طیار کرنے یا جنگی جہاز آراستہ کرنے کی اجازت نہ دینا،

یہ فرض غیر جانبداری کے ضمنی فرائض میں سے ہے، اور غالباً پہلی مرتبہ ۱۸۷۱ء کے معاہدۂ واشنگٹن سے پیدا ہوا ہے، اس سے قبل غیر جانبدار سلطنتوں کے حدود میں جنگی طیاریوں کی مثالیں بکثرت ملتی ہیں،

(۵) اپنی رعایا کو محاربین کی فوج میں بھرتی ہونے سے روکنا،

یہ فرض بھی غیر جانبداری کے ضمنی فرائض میں سے ہے، اور اس کے مفہوم میں داخل ہے، لیکن مغرب میں اسکا تصور بہت قریبی عہد سے تعلق رکھتا ہے، ۱۷۹۳ء کی جنگِ انگلستان

---

۱؎ Wheaton, International law P.P 418 - 419

۲؎ Wheaton International law of the U. S. A. PP 397

۳؎ Wharton. Fyffe modern Europe, 111, 447

(فرانس میں امریکہ کے باشندے بکثرت فرانسیسی فوج میں جا جا کر بھرتی ہوئے، یونان کی جنگ استقلال میں لارڈ بائرن کی زیر قیادت سینکڑوں انگریزوں نے ٹرکی کے خلاف جا کر جنگ کی، ۱۸۷۶ء کی بغاوت سرویا میں روسی رعایا کے ہزار ہا افراد ٹرکی کے خلاف لڑنے گئے، سوئٹزرلینڈ تو ۱۸۵۹ء تک باقاعدہ بھرتی کا میدان بنا رہا، اور محارب سلطنتیں ہمیشہ اس سے رنگروٹ حاصل کرتی رہیں، انیسویں صدی کے آخری ایام میں غیر جانب داری کے قانون کا یہ شعبہ پایۂ تکمیل کو پہونچا اور ماہرین قانون بین الملل نے بالاتفاق یہ فتوی دیا کہ اس قسم کی بھرتی کی اجازت دینا غیر جانبداری کے لئے ناقض ہے،

یہ ان فرائض کا خلاصہ ہے جو بین الملّی قانون غیر محاربین پر عاید کرتا ہے، ان کی تفصیلات میں جو کچھ کمزوریاں ہیں، وہ صفحات بالا میں بیان کی جا چکی ہیں، تاہم ان سب کا اصل الاصول صرف ایک فرض ہے اور وہ یہ کہ غیر جانبدار قوم کو جنگ میں کسی فریق کی معاونت نہ کرنی چاہئے، اور نہ ایسا فعل کرنا چاہئے جو معاونت کی حد تک پہونچتا ہو، یہ اصل الاصول بعینہٖ اسلام کے قانون میں موجود ہے، اسلامی قانون میں غیر جانبدار کی تعریف یہ ہے کہ الذی لم یظاھر علینا احدًا ولم ینقصنا شیئاً، یعنی وہ ہمارے خلاف کسی کی مدد نہ کرے اور نہ ہمارے (حق میں) کوئی کمی کرتے، اس اصل سے فروع خود نکالی جا سکتی ہیں، ہر وہ فعل جو "مظاہرہ" اور "نقص" کی تعریف میں آتا ہو غیر جانبداری کیلئے ناقض ہے، اور اس سے احتراز کرنا غیر جانبدار کا فرض ہے،

## آخری تبصرہ

یہ باب اُمید سے زیادہ طویل ہو گیا ہے لیکن اسے ختم کرنے سے پہلے ضروری ہے کہ پچھلے مباحث پر ایک آخری تبصرہ کر کے واضح کر دیا جائے کہ اسلامی قانون کس حیثیت سے مغربی قوانین پر ترجیح کا حق رکھتا ہے، اگر گذشتہ اوراق آپ کے ذہن میں محفوظ ہیں تو مباحث کو دوبارہ نقل کرنے کی حاجت نہیں، صرف وجوہ ترجیح کی طرف اشارا کر دینا کافی ہے،

اولاً، بین الملّی قانون فی الحقیقت کوئی "قانون" ہی نہیں ہے، وہ اپنے اصول و فروع

---

ل تفصیل کے لئے دیکھو اس کتاب کا باب پنجم، عنوان: غیر جانبداروں کے حقوق،

کے لحاظ سے کلیتہً سلطنتوں کی مرضی کے تابع ہے، وہ جس طرح چاہتی ہیں اپنے مصالح و اغراض کے مطابق اسکو بناتی اور بدلتی ہیں، اور جس چیز کو سب یا چند بڑی سلطنتیں پسند نہیں کرتیں، وہ آخر لازم قانون ہی نہیں رہ سکتی، اس طرح دراصل قانون یہ فیصلہ نہیں کرتا کہ دول کا طرزِ عمل کیا ہونا چاہئے؟ بلکہ دول خود یہ فیصلہ کرتی ہیں کہ قانون کیا ہونا چاہیئے؟ بخلاف اس کے اسلام کا قانون صحیح معنوں میں ایک "قانون" ہے، اسکو ایک بالاتر قوت نے وضع کیا ہے مسلمانوں کو اسمیں حذف و ترمیم کا کوئی حق نہیں دیا گیا، وہ صرف اس لئے وضع کیا گیا ہے کہ جو اسلام کے متبع ہوں وہ اسکی بے چون و چرا پابندی کریں، اور جو اسکی پابندی نہ کریں وہ قانون شکن اور نافرمان قرار دیئے جائیں، اہل مغرب اگر اپنے بین الملی قانون کی خلاف ورزی کریں تو وہ سرے سے قانون ہی نہیں رہتا، لیکن مسلمان اگر سب ملکر بھی اسلام کے خلاف عمل کریں تب بھی اسلامی قانون بجائے خود قایم رہتا ہے،

ثانیاً، بین الملی قانون کا وہ شعبہ جس کو قانونِ جنگ کہا جاتا ہے، اصل بین الملی قانون سے بھی زیادہ ناپایدار اور ناقابلِ اعتماد ہے، ضروریاتِ جنگ سے اسکا ہر وقت تصادم ہوتا رہتا ہے، اور وہ ہمیشہ اسکو مغلوب کرتی رہتی ہیں، پھر فوجی اور قانونی گروہوں کے اختلافات اسکو اور بھی زیادہ کمزور کردیتے ہیں ایک چیز جسکو قانونی گروہ قانون میں داخل کرتا ہے، فوجی گروہ اسی کو خارج کردیتا ہے ایک مہذب قاعدہ جسکو قانونی گروہ وضع کرتا ہے، فوجی گروہ اسی کو قبول کرنے سے انکار کردیتا ہے، اور چونکہ عمل کی تمام قوتیں فوجی گروہ کے ہاتھ میں ہوتی ہیں، اسلئے کتابوں میں لکھا ہوا قانونِ جنگ کتابوں ہی میں دھرا رہتا ہے، اور اصلی قانونِ جنگ وہ ہوتا ہے جسکو فوجیں خود اپنے عمل سے میدانِ جنگ میں وضع کرتی ہیں، اسکے مقابلہ میں اسلام کا قانونِ جنگ پورے اسلامی قانون کی طرح ایک پختہ اور ناقابلِ تغیر قانون ہے، اسمیں جنگی ضروریات کی رعایت ملحوظ رکھکر جو قواعد و ضوابط مقرر کردیئے گئے ہیں انکو اب کوئی نہیں بدل سکتا، کسی اسلامی فوج یا جنرل کو یہ حق نہیں دیا گیا کہ اسمیں کسی قسم کی ترمیم و تنسیخ کرے، یا اسکی کسی چیز کو ماننے سے انکار کرے،

ثالثاً، بین الملی قانونِ جنگ کی بنیاد لڑنے والوں کی باہمی مفاہمت پر رکھی گئی ہے، چند سلطنتیں آپس میں ملکر طے کرلیتی ہیں کہ جب ہم آپس میں لڑیں گے تو فلاں فلاں قواعد کی پابندی کریں گے، اس مفاہمت میں جو قومیں شریک نہیں ہیں ان سے جنگ ہونے کی صورت

میں اس قانون پر عمل نہیں ہوگا، جو قومیں اس مفاہمت سے الگ ہو جائیں، وہ بھی اس قانون کے حدود سے نکل جائیں گی، اور انھیں بھی مہذب قوموں کے مہذب سلوک کا استحقاق باقی نہیں رہیگا، یہی نہیں بلکہ خود مفاہمت کے شرکا ءمیں سے بھی اگر کوئی مفاہمت کی خلاف ورزی کرتا ہے تو باقی شرکا ءاس سے بری الذمہ ہو جاتے ہیں، اور آخر الامر اس قانون شکنی سے خود قانون ہی بدل جاتا ہے، اس طرح یہ قانون کسی اخلاقی فرض کے احساس پر قائم نہیں ہے، بلکہ محض مبادلہ اور باہمی مراعات پر قائم ہے، ایک فریقِ جنگ دوسرے فریقِ جنگ سے اس لئے مہذب سلوک نہیں کرتا کہ اسے بذاتِ خود ایسا کرنا چاہئیے، بلکہ اس شرط کے ساتھ کرتا ہے کہ اگر اس کے ساتھ مہذب سلوک کیا گیا تو وہ بھی مہذب سلوک کریگا، اور اگر نہ کیا گیا تو نہیں کریگا، یہ مفاہمت اسلام میں نہیں ہے، اس نے جو قوانین وضع کئے ہیں، انکی پابندی پر مسلمان ہر حال میں مجبور ہیں، خواہ غیر مسلم اس کے معاوضہ میں انکے ساتھ مہذب سلوک کریں یا نہ کریں، اسلامی قانون کسی مسلمان کا یہ حق تسلیم نہیں کرتا کہ وہ کسی حال میں انکی پابندی سے بری الذمہ ہو جائے، جب مسلمان رہتا ہے اسکو بہر حال اس قانون کی سیادت تسلیم کرنا ہے،

رابعًا، مغرب کے مہذب قوانین کو وجود میں آئے آج نصف صدی سے زیادہ عرصہ نہیں گذرا ہے، حالانکہ اسلامی قانون ساڑھے تیرہ سو برس سے دنیا میں تہذیب کا علم بلند کئے ہوئے ہے، اتنے بڑے تفاوتِ زمانی کے باوجود، جہاں تک اصول کا تعلق ہے مغربی قانون نے اسلامی قانون پر ایک حرف کا اضافہ نہیں کیا ہے، اور فروع میں بھی ان عملی جزئیات کو مستثنیٰ کرکے جن کا تعلق ہر زمانہ کے وقتی حالات سے ہے، اسلامی قانون سے مغربی قانون کسی طرح بڑھا ہوا نہیں ہے، بلکہ اکثر پہلوؤں سے اسلام اب بھی مغربی قانون کے مقابلہ میں فوقیت رکھتا ہے،

خامسًا، مغربی تہذیب نے انسان کو چند عملی قوانین کا پابند بنا کر آزاد چھوڑ دیا ہے کہ اپنی قوت کو جہاں چاہے اور جس غرض کے لئے چاہے، استعمال کرے، وہ اس سے صرف یہ مطالبہ کرتی ہے کہ جب کسی کو مارے تو فلاں طریقوں سے مارے، اور فلاں طریقوں سے نہ مارے، باقی رہا یہ سوال کہ کس غرض کے لئے مارے اور کس کے لئے نہ مارے، اس سے وہ کوئی تعرض

نہیں کرتی، اور جہاں تک مہذب قوموں کا عمل بتاتا ہے، اس سے ہم یہ نتیجہ اخذ کر سکتے ہیں کہ مغربی تہذیب ملک گیری، توسیعِ تجارت، حصولِ مال و جاہ، جہانگیرانہ لوٹ مار، غرض تمام حیوانی خواہشات کے لئے جنگ کرنا جائز رکھتی ہے، بخلاف اس کے اسلام اپنے پیرؤں کو صرف لڑنے کے مہذب طریقوں ہی کا پابند نہیں بناتا بلکہ ان کو یہ بھی بتاتا ہے کہ فلاں فلاں مقاصد کے لئے تم جنگ کر سکتے ہو، اور فلاں فلاں مقاصد کے لئے نہیں لڑ سکتے، اس مسئلہ کو اس نے انسان کی اپنی ذاتی پسند پر نہیں چھوڑا ہے، بلکہ اسکو مخصوص اخلاقی حدود کا پابند بنا دیا ہے، جن سے نکلنے کا اسکو حق نہیں دیا،

یہ وجوہ ہیں جنکی بنا پر اسلام کا قانونِ جنگ، مغرب کے قانون کے مقابلہ میں زیادہ صحیح، زیادہ مفید، زیادہ معقول، اور زیادہ مضبوط ہے،

(یہاں یہ اعتراض ہو سکتا ہے کہ مغرب کے معاملہ میں تو تم مغربی قوموں کے عمل کو دیکھتے ہو مگر اسلام کے معاملہ میں مسلمانوں کے عمل کو نہیں دیکھتے بلکہ محض اسلامی قانون کو دیکھتے ہو، لیکن گذشتہ مباحث کو بغور دیکھنے سے یہ اعتراض خود بخود رفع ہو جاتا ہے، واقعہ یہ ہے کہ اسلامی قانون اور مسلمانوں کا عمل دو بالکل الگ چیزیں ہیں، اور قانون سازی میں مسلمانوں کے عمل کو کوئی دخل نہیں ہے، اس لئے جب قانون کے حسن و قبح پر بحث ہو تو عمل کا سوال قدرتی طور پر خارج از بحث ہونا چاہئے، برعکس اس کے مغربی قانون اور مغربی قوموں کا عمل دو مختلف چیزیں نہیں ہیں، صرف یہی نہیں کہ قانون سازی میں ان قوموں کے عمل کو خاص دخل حاصل ہے، بلکہ اوپر یہ ثابت کیا جا چکا ہے کہ جہاں تک قانونِ جنگ کا تعلق ہے، مغربی قوموں کا عمل آگے آگے چلتا ہے، اور قانون کو اسکی پیروی کرنی پڑتی ہے، اس لئے ہم مغرب کے معاملہ میں عمل کو مقدم رکھنے پر مجبور ہیں)

---

# غلط نامہ

افسوس ہے کہ کتاب کے بعض حصوں میں بکثرت غلطیاں رہ گئی ہیں، اس لئے ناظرین پڑھنے سے پہلے اس غلط نامے کے مطابق ان کی اصلاح کرلیں:-

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۳ | اگرچہ | اگر | ۳۱ | ۱۳ | قبض کریں | قبض کرین گے |
| ۱ | ۱۱ | چین وآرام | عیش وآرام | ۳۱ | ۲۱ | اگر تم کمزور نہ تھے | اگر تم کمزور ہی تھے |
| ۲ | ۹ | اگر | مگر | ۳۶ | ۷ | ڈگر ڈگر | ڈگر ڈگر |
| ۳ | ۴ | زیادہ سے زیادہ یہ کہ | × | ۴۶ | ۸ | فانظرھم | قاتلوھم |
| ۳ | ۱۵ | گرفتار کیا گیا | گرفتار کیا گیا تھا، | ۴۷ | ۱۲ | قتل کے جائینگے | قتل کئے جائینگے |
| ۳ | ۱۶ | منسوب کئے گئے | منسوب کئے گئے تھے | ۴۷ | ۱۶ | کوپنا | کواپنا |
| ۴ | ۴ | کی گئی ہے، | کی گئی | ۴۹ | ۳ | خار | غار |
| ″ | ″ | گاندھی | مہاتما گاندھی | ۴۹ | ۱۰ | اخراب | احزاب |
| ۷ | ۱۱ | ان میں سے ایسے ہیں | ان میں سے بہت ایسے ہین | ۵۱ | ۱۱ | قاعدہ | باقاعدہ |
| ۸ | ۶ | تحیہ وسلام | تحیۃ وسلام | ۵۱ | ۲۲ | پکڑ منگایا | پکڑوا منگایا |
| ۱۵ | ۴ | مجتنب کہنے میں | مجتنب رکھنے میں | ۵۲ | ۵ | عزینیوں | عُرینیوں |
| ۱۶ | ۲۱ | بدرویں | بدر رویں | ۵۳ | ۷ | بیت کم | بینکم |
| ۲۵ | ۱۸ | غلامی میں ہی | غلامی میں بھی | ۵۳ | ۲۱ | لسی حال | کسی حال |
| ۲۶ | ۱۹ | آگے جھکانے پر | آگے سر جھکانے پر | ۵۶ | ۵ | آعدوا اللہ | بہ عدو اللہ |
| ۲۹ | ۱ | اکثر لوگ | مگر اکثر لوگ | ۵۸ | ۵ | جبّلی | جبلّی |
| ۳۰ | ۷ | ضعف | یہ ضعف | ۶۱ | ۲۰ | تفرلط | تفریط |
| ۳۱ | ۹ | اور اللہ کے غضب سے | اللہ کے غضب سے | ۶۲ | ۴ | یا اسرائیل کے | یا اسمٰعیل کے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶۶ | ۱۰ | حب وہ | جب وہ | ۱۱۹ | ۱۵ | چاہتا ہے | چاہتا |
| ۶۷ | ۶ | مصحون | مصلحون | ״ | ״ | مجبور کردیتا ہے | مجبور کردیتا |
| ۶۷ | ۱۲ | اِن بری | اُن بری | ۱۲۰ | ۲۰ | والابجاء | والالجاء |
| ۶۷ | ۲۰ | دافقون | منافقون | ۱۲۲ | ۷ | قبوکرے | قبول کرلے، |
| ۸۹ | ۸ | مقرکیا ہے | مقرر کیا ہے | ۱۲۸ | ۸ | دیگا | دے |
| ۹۰ | ۶ | جرنیہ ایک ٹبی رقم | جزیہ کی ایک بڑی رقم | ۱۳۱ | ۱۳ | تنقید | تنفیذ |
| ״ | ״ | مخلصین | محصلین | ״ | ۱۵ | قیود کی | قیود کو |
| ۹۲ | ۱۵ | دنیاوی | دنیوی | ״ | ۱۹ | صرف لیے | صرف اس لئے |
| ۹۲ | ۱۸ | فائدے محروم | فائدے سے محروم | ״ | ۲۱ | اخلاقی واعظ اور معلم | معلم محض اخلاقی واعظ |
| ۹۴ | ۵ | انگریزی تہذیب | انگریزی سلطنت میں | ۱۳۲ | ۶ | موعظت سے | موعظت ہی سے |
| ۹۵ | ۷ | وہ | بلکہ وہ | ״ | ۷ | اور اسے | بلکہ اسے |
| ۱۰۵ | ۴ | ابوموسی شعری | ابوموسیٰ اشعری | ״ | ۲۰ | برائی | برأی |
| ״ | ۱۲ | دنیاوی | دنیوی | ״ | ۵ | ہے دلون سے | ہے تو دلوں سے |
| ۱۰۶ | ۶ | بافتیار | بااختیار | ۱۳۷ | ۱۱ | ایام الحرب | ایام العرب |
| ״ | ۱۷ | پڑانی | پُرانی | ۱۳۹ | ۹ | بن ذھل | بنی ذھل |
| ۱۰۹ | ۹-۱۰ | سب اعتراض ہیں جوہر نہیں، | سب اعراض ہیں جوہر نہیں ہیں، | ۱۴۲ | ۱۱ | جنگ کے محرکات اور غنیمت کا شوق | جنگ کے محرکات ا۔ غنیمت کا شوق |
| ۱۱۲ | ۲۲ | نفضیل | تفصیل | ۱۴۳ | ۴ | اغنامن | اغنم من |
| ״ | ״ | ایڈورڈگین | ایڈورڈ گبین | ۱۴۴ | ۱۹ | پہونچ | پہونچ کر |
| ۱۱۳ | ۱۰ | کیخدمت | کی خدمت | ۱۴۵ | ۸ | نہ کی جاوے | نہ کیجائے |
| ۱۱۶ | ۹ | مَن | مِن | ״ | ۹ | وارھے | ورڑھے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | | the latter: |
| ۱۴۵ | ۱۹ | نافربانی | نافرمانی | ۱۶۱ | ۲۱ | Bzzantine | Byzantine |
| ۱۴۷ | ۳ | حساس بن مرہ | جساس بن مرہ | ۱۶۲ | ۲۲ | " | " |
| " | ۲۳ | آغانی | اغانی | ۱۶۳ | ۹ | کی خصوصیت | خصوصیت |
| ۱۴۸ | ۲۳ | ہے | سے | ۱۶۵ | ۲ | کے وحشیانہ | کی وحشیانہ |
| ۱۴۹ | ۲ | ہے ہیجان ہوجاتا ہے | وہ بے جان ہوجاتا ہے | " | ۸ | اپامیا | فامیا |
| " | ۱۴ | سموال بن عادیہ | سموأل بن عادیا | " | ۱۱ | کیپیڈوسیا | کیپیڈوسیا (قباذق) |
| " | ۱۶ | ہم سے | ہم میں سے | " | ۱۲ | میلی تین | ملطیہ |
| ۱۵۰ | ۱۱ | حیروا | خُیرّدا | ۱۶۶ | ۱۴ | پنجے | پنجرے |
| ۱۵۱ | ۵ | بخطبة | بخطة | ۱۶۷ | ۲۳ | Bzzantine | Byzantine. |
| " | ۸ | کبیشہ بن معدیکرب | کبیشہ بنت معدیکرب | ۱۶۸ | ۴ | جب سنتے ہیں | جب ہم سنتے ہیں |
| " | " | بنی زبیہ | بنی زبید | ۱۶۹ | ۲ | انسان کے جان | انسان کی جان |
| " | ۲۲ | بلندترین | بلندتر | ۱۷۰ | ۸ | بدی کے | بدی کی |
| ۱۵۲ | ۲۳ | متفطرس | متغطرس | ۱۷۸ | ۲۰ | سخی | سختی |
| ۱۵۳ | ۱۳-۱۵ | خیف الریح | فیف الریح | " | ۲۱ | زمین پر | زمین میں |
| " | ۱۴ | بخیف الریح | بفیف الریح | ۱۸۱ | ۹ | دفع | وقع |
| " | ۲۲ | منذر بن امراؤ القیس | منذر بن امرئ القیس | " | ۲۳ | لے فتوح البلدان ص ۷۴ | Principles of International law by Lawrence p.443 |
| ۱۵۵ | ۱۰ | حسبون سے | سینون سے | | | | |
| " | ۲۲ | سلیک بن سکہ | سلیک بن سلکہ | | | | |
| ۱۵۷ | ۲ | پیش آئے ہیں | پیش کئے ہیں | | | | |
| ۱۵۸ | ۲۰ | نشیب | تشبیب | ۱۸۲ | ۱۲ | انا | ان |
| ۱۵۹ | ۱۹ | شام کے وقت قدیم | شام کے قدیم | ۱۸۴ | ۲۳ | پیغمبر تے | پیغمبر نے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸۵ | ۲ | لا تعلموا | لا تعتدوا | ۲۱۵ | ۲ | پڑتی تھی | پڑی تھی |
| ۱۸۶ | ۱۴ | چرھ کر آئے | چڑھ کر آئے | ۔۔ | ۹ | آراضی | اراضی |
| ۔۔ | ۱۹ | اٹھاوے | اٹھائے | ۔۔ | ۱۶ | نے | فے |
| ۱۹۰ | ۲،۲۱ | بڑے سا برطا | بڑے سے بڑا | ۲۱۶ | ۳ | Shoils | Spoils |
| ۱۹۱ | ۱۳ | وقعل جعلتم | وقد جعلتم | ۲۱۸ | ۱ | Nationlity | Nationality |
| ۱۹۴ | ۱۳ | لم ینقضو کم | لم ینقصو کم | ۔۔ | ۹ | نہ کیا جائیگا | نہ لیا جائیگا |
| ۔۔ | ۔۔ | اور تمھارے | اور نہ تمھارے | ۲۱۹ | ۵ | علاوکم | علادکم |
| ۔۔ | ۱۸ | وان استنصہ وکم | وان استنصروکم | ۲۲۱ | ۴ | تہذیب قوموں | مہذب قوموں |
| ۱۹۵ | ۱۱ | معاہدۂ برابری کو | معاہدہ برابری کو | ۲۲۲ | ۱۱ | صلحنامہ | صلح نامے |
| ۔۔ | ۱۸ | کہلا بھیجا | کہلا بھیجا جائے | ۔۔ | ۱۹ | ان کے | × |
| ۱۹۸ | ۵ | کپڑا نہ رہے | کپڑے نہ رہے | ۲۲۷ | ۱۸ | نام نشان | نام و نشان |
| ۱۹۹ | ۳ | کافروں | کافروں | ۲۲۸ | ۵ | ان کے املاک | ان کی املاک |
| ۔۔ | ۸ | صفحہ ۳۷ | صفحہ ۱۹۸ | ۲۲۹ | ۱ | غلام بنائیے | غلام بنائے ہے |
| ۲۰۰ | ۱۸ | صفحہ ۳۷ | صفحہ ۱۹۹ | ۔۔ | ۳ | بدل گئی ہے | بدل گئی |
| ۲۰۲ | ۱ | کے | کی | ۔۔ | ۲۲ | ہے | ملے |
| ۲۰۳ | ۳ | رائج تھا | رائج ہو جاتا | ۲۳۰ | ۱۴ | کے حاصل | کے جملہ حقوق حاصل |
| ۔۔ | ۸ | یہی کہا | یہی کیا | ۔۔ | ۱۹ | تعین | تعیین |
| ۲۰۴ | ۲۱ | تہایہ | نہایہ | ۔۔ | ۲۱ | توسط الحال | متوسط الحال |
| ۲۰۸ | ۲ | ابراہیم النحعی | ابراہیم النخعی | ۲۳۰ | ۲۳ | کتاب الخراج | لہ کتاب الخراج |
| ۲۱۴ | ۸ | آراضی | اراضی | ۲۳۱ | ۲۰ | عبداللہ بن عمرؓ | عبیداللہ بن عمرؓ |
| ۔۔ | ۲۱ | قرار دیا گیا ہے | قرار دیا گیا | ۲۳۲ | ۲۳ | ۲۰۹ | ۱۰۹ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۳۳ | ۱۴ | ناقص | ناقص | ۲۸۳ | ۲۰ | حرص وجاہ | حرصِ جاہ |
| ۲۳۴ | ۲ | والختناہیی | والخنزیی | ۲۸۵ | ۸ | آگیاں | اگیاں |
| ״ | ۱۰ | دالحدود | والحدود | ۲۸۷ | ۲۱ | لوگوں | لوگوں |
| ۲۳۵ | ۴ | اس کو | ان کو | ۲۸۹ | ۲ | شوؤن | شئون |
| ״ | ۱۸ | رفق | رفق کی تاکید کی گئی ہے | ۲۹۰ | ۱ | میں دوسرے ذرایع | دوسرے ذرایع اختیار |
| ۲۳۶ | ۴ | یوذوا | یوذوا | | | اختیار کرنا چاہئیں | کرنے چاہئیں |
| ۲۴۱ | ۹ | شئ" | شئ | ۲۹۱ | ۱۵ | اسوقت | اس میں |
| ۲۴۵ | ۹ | جنازہ | جنازے | ۲۹۲ | ۱۵ | مگر | تاہم |
| ۲۴۶ | ۵ | ادنی صرار | ادنی ضرر | ״ | ۲۳ | India | in India |
| ۲۵۴ | ۲۰ | لہ | لہٗ | ۲۹۳ | ۱۹ | مفتوح قوموں کے ساتھ | مفتوح قوموں کے ساتھ برتاؤ |
| ۲۶۳ | ۹ | وہ خود اپنے آپ کو | دوسرے اس کو | ۲۹۴ | ۱۵ | شود | شودر |
| ״ | ۱۱ | ماخذ | ماخذ | ۲۹۵ | ۵ | نورانی | روحانی |
| ۲۶۴ | ۵ | بحث کرنے سے | بحث کرنے میں | ۳۰۱ | ۲۳ | ۱۱ | ۱۱: ۱۲۷ |
| ۲۶۵ | ۲۳ | Grifith | Griffith | ۳۰۲ | ۹ | گیا سکتا | گیا جا سکتا |
| ۲۶۹ | ۱۳ | آریہ وروں | آریہ ورن | ۳۰۴ | ۴ | آریہ، دسیو، دویج، | آریہ۔ دسیو۔ دویج۔ |
| ۲۷۳ | ۲ | حریقوں | حریفوں | | | شودر | شودر |
| ۲۷۸ | ۱۷ | سرگرھوں | سوگرھوں | ۳۰۶ | ۲۳ | ربیوں امریکہ | ربیونِ امریکہ |
| ۲۸۱ | ۲۶ | The series | The East Series | ۳۱۱ | ۲۲ | بنی اسرائیل میں | بنی اسرائیل میں سے |
| ۲۸۲ | ۲ | نے لگا | ہونے لگا | ۳۱۳ | ۱۱ | ا ایک | یہ ایک |
| ۲۸۳ | ۳ | یزک | ترک | ״ | ۶ | اسی طرح | اس طرح |
| ״ | ۹ | النسان | النسانون | ۳۱۵ | ۱۹ | سیہ | سیئۃ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۱۶ | ۲۳ | ٧٦.P-۱ اےالیضاً | ٢ے الیضاً ج ا ص ٢٦٣ | ۳۵۲ | ۷ | اپنا گناہ | اپنے گناہ |
| ۳۱۷ | ۳ | دھالی | دھاکی | ״ | ۲۲ | دین مسیحی کو الگ لگ | دین مسیحی کو ایک لگ |
| ۳۱۸ | ۲۱ | دوسرے جون | دوسری جون | ۳۵۴ | ۱۱ | Pilala | Pilate |
| ۳۱۹ | ۱۶ | جھٹ | جھوٹ | ״ | ۲۳ | ابتدائی | ابتداء |
| ۳۲۱ | ۲۲ | بھکھاری | بھکاری | ۳۵۷ | ۱۹ | فراغ حوصلگی | فراخ حوصلگی |
| ۳۲۲ | ۹ | تعریف | تعلیم | ۳۶۰ | ۲۳ | Melman | Milman |
| ״ | ۱۸ | مبتلا کرنے کیلئے اور | مبتلا کرنے کے لئے ہیں | ۳۶۲ | ۱۹ | البیریا | الّیریا |
| ۳۲۳ | ۱۱ | مسائل | وسائل | ״ | ۲۳ | Reu | Rev |
| ۳۲۴ | ۷ | اس دنیا | اس کو دنیا | ۳۶۵ | ۲ | مقتدین | معتقدین |
| ۳۲۷ | ۹ | مایت | حمایت | ۳۶۷ | ۷ | کی جانب | کی خاطر |
| ۳۲۸ | ۵ | اخلاق و مادی | اخلاقی و مادی | ۳۶۸ | ۱۶ | پڑجائیں | پڑجائے |
| ۳۳۳ | ۱۵ | ہم تک پہنچتی | ہم تک پہونچی | ۳۶۹ | ۴ | جب کہ | جسمیں |
| ۳۳۶ | ۱ | کون ہی افکر کرے | کون ہی جو فکر کرے | ۳۷۱ | ۱۳ | نا جائز ہے | جائز ہے |
| ۳۳۸ | ۴ | طیاری کریں | طیاری کرے | ۳۷۲ | ۲۳ | دکتاب کا جرمن نام غلط لکھا گیا ہے صحیح نام یہ ہے ۱- | Yoles und lebenden Völkerrecht. |
| ״ | ۵ | قبول کرتی ہے | قبول کرتا ہے | | | | |
| ״ | ۶ | سمجھتی | سمجھتا | | | | |
| ۳۳۹ | ۱۶ | مستحق | متحقق | ۳۷۴ | ۱۱ | سنہ ۱۹۰۸ء | سنہ ۱۹۰۸ء تک |
| ۳۴۰ | ۱۶ | "محنت" | "لعنت" | ۳۷۵ | ۲۲ | سنہ ۱۹۰۷ء | سنہ ۱۹۰۷ء تک |
| ۳۴۵ | ۱۴ | رہنمائی کرتا ہو | رہنمائی کرتا ہو | ۳۷۶ | ۱۶ | فرانس نے | فرانس سے |
| ۳۵۰ | ۱۰ | صہیول | صہیون | ״ | ۲۳ | سرویا کا | سرویا کو |
| ۳۵۱ | ۱۴ | بجھادے | بچھادے | ۳۷۷ | ۱۶ | سلطنتوں کا | سلطنتوں کی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳۷۷ | ۲۰ | Sixle Bour-bon | Sixle of Bour-bon |
| ۳۷۹ | ۱۴ | اواٹلی | اور اٹلی |
| 〃 | ۱۸ | جس نے | جس میں |
| ۳۸۰ | ۱۱ | ہیں سے تھے | میں سے بھی |
| ۳۸۲ | ۱۲ | نفت | نفط |
| ۳۸۳ | ۱۲ | مثلاً | عملاً |
| ۳۸۹ | ۴ | گروہ مین | گروہ |
| ۳۹۰ | ۱۸ | تحت آجاتا ہے | تحت آجاتا ہے |
| ۳۹۲ | ۱۱ | الگ الگ کردینے | الگ کردینے |
| ۳۹۵ | ۸ | سلاح کا | سلاح کی |
| ۳۹۶ | 〃 | حملہ آور | حملے اور |
| ۴۰۱ | ۱۱ | یہ وہ | وہ یہ |
| ۴۰۶ | ۴ | ماتحت میں | مقابلہ میں |
| 〃 | ۲۱ | مغربی قومی | مغربی قومیں |
| ۴۰۹ | ۴ | ان سلطنتوں | سلطنتوں |
| ۴۱۱ | ۴ | انفرادی واختیاری | انفرادی اختیارو |
| | | لبند | لپسند |
| ۴۱۳ | ۹ | اخلاق فرائض | اخلاقی فرائض |
| 〃 | ۲۱ | (جرمن کتاب کا نام یہاں اور آگے متعدد مقامات پر غلط لکھا ہے اس کی یوں تصحیح کریجئے: | Kriegsbrau chimland Kriege |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۴۱۶ | ۲۱ | ارادہ | ابدارہ |
| ۴۲۰ | ۵ | یورپ کے | یورپ کا |
| 〃 | ۱۲ | داخل کرنا ہی | داخل کرنا |
| ۴۲۳ | ۱۶ | ہائیڈبرگ | ہائیڈلبرگ |
| ۴۲۵ | ۹ | explosire | explosive |
| ۴۳۰ | ۴ | ان کی | ان کے |
| ۴۳۴ | ۱۵ | مغربی جنگ کا قانون یہ ہے | مذکورۂ بالا قانون اسکا یہ جواب دیتا ہے |
| 〃 | ۱۹ | امتیاز کا یہ اصول | امتیاز کا جو اصول قایم کیا گیا وہ |
| 〃 | ۲۰ | موجب ہوگا | موجب ہوگیا |
| ۴۳۵ | ۱۵ | بلکہ | بغیر |
| ۴۳۸ | ۵ | غدر کے وسائل | غذا کے وسائل |
| ۴۳۹ | ۱۵ | موقع پر بھی | موقع پہ |
| ۴۴۸ | ۱۸ | کیویا | کیوبا |
| 〃 | ۲۲ | (انگریزی کتاب کا نام غلط لکھا گیا ہے صحیح نام یہ ہے:- | War its conduct and legal results |
| ۴۴۹ | ۱ | ۱۸۴۴ء | ۱۸۶۴ء |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۴۹ | ۲۲ | پہنچنے سے پہلے | پہنچنے کے بعد | ۴۶۳ | ۵ | اسی مسئلہ میں | اسی مسئلے میں |
| ۴۵۳ | ۴ | Soveni | Sovenir | ۴۶۴ | ۱۸ | کسی قسم کے | کسی قسم کی |
| 〃 | ۸ | دول | دول نے | ۴۶۵ | ۵ | تحزیب | تخریب |
| 〃 | ۲۲ | لیکن سلطنتوں | لیکن نہ تو سلطنتوں | ۴۶۸ | ۲۰ | معاصر | محاصر |
| | | نے | نے | ۴۷۲ | ۱۸ | قسطنطنیہ | قسنطینہ |
| ۴۵۴ | ۱۱ | اس نے | اس کی | 〃 | ۱۹ | دلی فتح کیا | دلی فتح کی |
| ۴۵۵ | ۲ | لا تجھن | لا تجھن | 〃 | ۲۱ | کسی کو | کسی شہر کو |
| 〃 | ۱۱ | نہیں دیتیں | نہیں دیتی | ۴۷۵ | ۹ | کے لئے نہیں ہیں | کے نہیں ہیں |
| ۴۵۶ | ۶ | مادہ | مادے | ۴۸۱ | ۱۸ | No Hostes | Non Hostes |
| ۴۵۹ | ۱۷ | جائز ہے | ناجائز ہے | ۴۸۴ | ۹ | بین الملی | بین الملی قانون |
| 〃 | ۱۲ | سیئۃٌ سیئۃٌ | سیئۃٍ سیئۃٌ | ۴۸۵ | ۱۸ | غیر جانبداروں | غیر جانبداری |
| ۴۶۲ | ۱ | روین ہائم | اوپن ہائم | ۴۸۸ | ۸ | آخری فصل | آخری فعل |
| 〃 | ۸ | مواصلت | مواصلات | 〃 | ۲۲ | Wheaton | Wharton |
| 〃 | ۱۳ | تہذیب | مہذب | ۴۹۱ | ۱۲ | تسلیم کرنا ہے | تسلیم کرنی ہے |

# فہرستِ مآخذ

## ا۔ عربی

### تفاسیر:

(۱) تفسیر ابن کثیر حافظ ابن کثیر،
(۲) تفسیر جامع البیان ابن جریر طبری،
(۳) تفسیر کبیر امام رازی،
(۴) تفسیر کشاف امام زمخشری،
(۵) فتح البیان نواب صدیق حسن خان،

### احادیث و شروح:

(۱) جامع صحیح امام بخاری،
(۲) فتح الباری ابن حجر،
(۳) صحیح مسلم،
(۴) جامع ترمذی،
(۵) سنن ابی داؤد،
(۶) سنن نسائی،
(۷) سنن ابن ماجہ،
(۸) موطا امام مالکؒ،

### کتبِ فقہ:

(۱) ردّ المحتار،
(۲) در المختار،
(۳) بدائع الصنائع کاشانی،

(۴) کتاب الخراج قاضی ابو یوسف،

(۵) برہان شرح مواہب الرحمٰن،

(۶) عنایہ و فتح القدیر ابن ہمام،

## تاریخ و رجال و سیر

(۱) تاریخ الرسل والملوک طبری،

(۲) تاریخ الکامل ابن اثیر،

(۳) فتوح البلدان بلاذری،

(۴) طبقات کبیر ابن سعد،

(۵) اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہ ابن اثیر جزری،

(۶) سیرت ابن ہشام،

(۷) تاریخ یعقوبی بغدادی،

### ۲- اردو

(۱) ترجمۂ تورات،

(۲) ترجمۂ انجیل،

(۳) ینابیع المسیحیت، خواجہ کمال الدین،

## انگریزی ماخذ

(1) History of Persia by Sykes.
(2) Decline and fall of the Roman Empire, by Gibbon.
(3) Byzantine Empire, by Foord
(4) Eearly days of Christianity by Ferrar
(5) Constantine the great by Rev. Cutts
(6) Sprit of Islam by Ameer Ali
(7) Introduction to the study of Hinduism by Guru Parsad Sen.
(8) Religious Systems of the world by Lyall
(9) Translation of Rigveda by Griffith
(10) „ Samaveda „
(11) „ Yajurveda „
(12) „ Atharvaveda „
(13) Indo Aryans by Rajendra Lal Mitra
(14) Encyclopaedia of Religions
(15) Gita by B. G. Tilak
(16) „ K. T. Telang (Sacred Books of the East Series)
(17) Manu Translated by Sir William Jones
(18) „ „ Burnell
(19) History of Aryan Rule in India by Havel
(20) Cambridge History of India
(21) Vedic Index of names and subjects
(22) Indian Caste System by Wilson
(23) Vedic India by Ragozin
(24) Buddhist suttas by Rhys Davids
(25) Buddhism as a Religion by Hackman
(26) Vinaya Texts by Rhys Davids
(27) Buddhism in Translations by Warren
(28) Dialogues of Buddha by Rhys Davids
(29) Buddha and his Religion by Sant Hilaire
(30) Buddhist India by Rhys Davids
(31) Early History of India by Smith

(32) Commentary on the Holy Bible, by Rev. Dummellow
(33) History of Christianity by milman
(34) Encyclopaedia Biblica
(35) History of the Jews by milman
(36) Encyclopaedia Brittannica
(37) Jewish Encyclopaedia
(38) International Law by Lawrence
(39) " " Birkenhead
[40] " " Oppenheim
[41] Development of International law after the worlwar by Pro. Nippold
[42] Province of Jurisprudence determined by Austin
[43] Austria's peace offer by Prince Sixte of Buorbon
[44] Russia's Foreign relations by Baron S. A. Korff
[45] Growth of the laws of War by Bernard
[46] Hague Conventions by Scott.
[47] Hostilities without declaration of War by Maurice.
[48] War its conduct and legal results, by Dr. Baty and prof. morgen.
[49] History of Europe by Allison
[50] Laws of war on land, by Holland
[51] International law and the world war, by Garner
[52] International law, by Halleck
[53] " " Wheaton
[54] International law of United States by Wharton
[55] Laws of nations, by manning.
[56] Modern Europe by Eyffe.

## جرمن ماخذ

(ان کتابوں سے استفادہ کرنے میں مجھے میرے جرمن استاد ہرالبرت نے مدد دی ہے جس کا میں شکر گذار ہوں)

[1] Kriegs branch in land Kriege.
[2] Vom Kriege
[3] Prinzipien des see Kriegesrecht.

# مدیر ترجمان القرآن کی تالیفات

**تنقیحات** یہ مولف کے اُن مضامین کا مجموعہ ہے۔ جنمیں اسلام اور مغربی تہذیب کے تصادم، اور اس سے پیدا شدہ مسائل پر تنقیدی اور تعمیری دونوں حیثیتوں سے بحث کی گئی ہے۔ مسلمانوں کی زندگی پر جن جن پہلوؤں سے مغربی تہذیب و تمدن اور مغربی تعلیم نے اثر ڈالا ہے۔ قریب قریب اِن سب پر ان مضامین میں روشنی ڈالی گئی ہے۔ اور اِن اُلجھنوں کو صاف کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ جو مغرب سے مرعوب اور اسلام سے ناواقف ہونے کی بدولت عموماً مسلمانوں کے ذہن میں پیدا ہو گئی ہیں۔

ضخامت ۴۰۰ صفحات۔ قیمت غیر مجلد ۱۲؍ مجلد ۲/۱؍۔ علاوہ محصولڈاک ۔

**رسالۂ دینیات** یہ رسالہ ہائی اسکول کی آخری جماعتوں میں تعلیم پانے والے لڑکوں اور لڑکیوں کیلئے لکھا گیا ہے۔ اِس میں تعلیم دینیات کا بالکل جدید طرز اختیار کیا گیا ہے۔ مسلمان نوجوانوں کو کالج کی منزل میں داخل ہونے سے پہلے یہ رسالہ پڑھا دینا بہت ضروری ہے۔ اِسمیں بہترین عقلی دلائل کے ساتھ اسلام کی بنیادی تعلیمات اور اصولِ شریعت کو سمجھایا گیا ہے اور ان شبہات کو رفع کیا گیا ہے جو زمانۂ جدید کے دماغوں میں عموماً پیدا ہوتے ہیں۔

طلبہ کے علاوہ عام ناظرین اور خصوصاً جدید تعلیم یافتہ حضرات کیلیے بھی اِس رسالہ کا مُطالعہ فائدہ سے خالی نہیں نیز علما بھی اس سے مستفید ہو سکتے ہیں کیونکہ یہ رسالہ انکو بتائیگا کہ اِس دور میں اسلام کو پیش کرنیکا صحیح طریقہ کیا ہے۔

قیمت ۱۰؍ محصولڈاک ۲؍ خرچ وی پی ۳؍

## دفتر ترجمان القرآن لاہور سے طلب کیجئے

سرورق و تصاویر پن پریس مل روڈ لاہور میں طبع ہوئیں